# قربانی کا خریدا ہوا جانور مر گیا اب کیا حکم ہے؟

**سوال:** زید مالدار اور صاحب ثروت ہے اس کے لئے اس کے وکیل نے قربانی کا جانور خریدا سوء اتفاق جانور یک بیک مر گیا، اس کی قربانی نہیں ہوسکی اب زید کے ذمہ قربانی کا بدل عائد ہوگا یا نہیں؟ دلائل شرع کی روشنی میں جواب سے نوازیں۔

**الجواب: حامدًا ومصليًا**

قربانی واجب ہونے کے بعد قربانی نہ کرنے کی صورت میں قربانی کی قضا ضروری ہے لہٰذا صورت مسئولہ میں زید کے ذمہ لازم ہے کہ اس کی وسط قیمت صدقہ کرے۔

"ومنها أنها تقضى اذا فاتت عن وقتها ثم قضاؤها قد يكون بالتصدق بعين الشأة حية وقد يكون بالتصدق بقيمة الشاة الخ" (فتاوی ہندیہ: ۵/ ۲۹۴) (۱)

الجواب صحیح — فقط واللہ تعالیٰ اعلم بالصواب

بندہ محمد حنیف غفرلہ — حررہ العبد حبیب اللہ القاسمیؔ

## التعليق والتخريج

(۱) فتاویٰ ہندیہ ج:۵ ص:۳۳۹۔ زکریا۔

ولو ضلت فليس عليه أن يشتري أخرى مكانها وإن كان غنيّا وافعليه أن يشتري أخرى فكانها۔ (البحر الرائق ص:۱۷۵ ج:۸) کراچی۔

إذا اشترى شاة للأضحية وهو موسر ثم إنّها ماتت أو سرقت أو ضلت فى ايّام النحر أنه يجب عليه أن يضحى بشاة أخرى۔ (بدائع الصنائع ص:۱۹۹ ج:۴) زکریا۔

(۴) وإذا مات المشتراة للتضحية على الموسر مكانها أخرى، ولا شيئ على الفقير ولو ضلت أو سرقت۔ (الفتاویٰ التاتارخانیہ ص:۴۵۸ ج:۱۷، زکریا)۔

# قربانی کے جانور کو بیچ کر پیسہ استعمال کرنا کیسا ہے؟

**سوال:** زید نے قربانی کا ایک جانور پالا تھا وہ کسی مرض میں مبتلا ہوگیا جس کی وجہ سے وہ جانور ذبح کردیا اور ذبح کرنے کے بعد اس نے ڈیڑھ سو روپئے میں فروخت کردیا، اب اس روپیہ کا کیا حکم ہے؟ کہاں جائز ہے؟ مزید اس جانور کے عوض میں دوسرا جانور قربانی کرنا ہوگا یا نہیں؟

**الجواب: حامدًا و مصلیًا**

ایسی صورت میں اس روپئے کے بارے میں مالک کو اختیار ہے چاہے اپنی ضرورت میں صرف کرے یا جائز مصارف میں سے کسی مصرف کے اندر استعمال کرے، چونکہ صرف جانور کو قربانی کے لئے پالنے سے بعینہ اس جانور کی قربانی واجب نہیں ہوتی، البتہ اس قربانی کے جانور کو بلا ضرورت و بلا وجہ اپنی ضروریات میں استعمال کرنا مکروہ ہے، لیکن اگر 14
ضرورت پیش آئے مثلاً بیمار ہوجائے یا عیب دار ہوجائے تو بلا کراہت اس جانور کو اپنی ضرورت میں لاسکتے ہیں، بعینہ یا بیچ کر، لیکن اگر وہ غنی ہے تو قربانی کے ایام میں اس جانور کی جگہ دوسرے جانور کی قربانی کرنا لازم ہے۔(۱)

فقط واللہ تعالیٰ اعلم بالصواب

حررہ العبد حبیب اللہ القاسمی

## التعلیق والتخریج

(۱) إذا ماتت المشتراة للتضحية على موسر تجب مكانها أخرى، ولا شيئ على الفقير۔ (مجمع الانہر ج:۴، ص:۱۷۳ مکتبہ فقیہ الامۃ دیوبند)۔

ولو اشتراها سليمة ثم تعيبت بعيب مانع فعليه إقامة غيرها مقامها إن كان غنياً وإن كان فقيراً اجزأه ذلك۔ (شامی ج:۶، ص:۳۲۵) سعید کراچی۔

# قربانی میں عقیقہ کا حکم

**سوال:** قربانی کے جانور میں عقیقہ کر سکتے ہیں یا نہیں؟ اگر کر سکتے ہیں تو مدلل جواب تحریر فرمائیں، نوازش ہوگی۔

**الجواب: حامدًا ومصلیًا**

قربانی کے جانور میں عقیقہ درست ہے۔ کمافی الدر

فقط واللہ تعالیٰ اعلم بالصواب

حررہ العبد حبیب اللہ القاسمی

46 **التعلیق والتخریج**

(۱) إن الجهات وإن اختلفت صورة فهي في المعنى واحد۔ لأن المقصود من الكل التقرب إلى الله عز شانه۔ (بدائع الصنائع ج:۴، ص:۲۰۹، کریا دیوبند)۔

ولو نوى بعض الشركاء الأضحية: وبعضهم هدى المتعة وبعضهم هدى القران، وبعضهم جزاء الصيد، وبعضهم دم العقيقة جاز عن الكل.... لأن كل واحد متقرب إلى الله تعالىٰ۔ (الفتاویٰ التاتارخانیہ ج:۱۷، ص:۴۵۲، زکریا دیوبند)۔

(۱) وشمل مالو كانت القربة واجبة على الكل أو البعض انفقت جهاتها أولا: كأضحية وإحصار وجزاء صيد وحلق ومتعة وقران.... لأن المقصود من الكل القربة: وكذا لوأراد بعضهم العقيقة عن ولد۔ (شامی ج:۶، ص:۳۲۶۔ سعید کراچی)۔

وکذافی امداد الفتاویٰ ج:۳، ص:۵۳۲۔ زکریا۔

فتاویٰ دارالعلوم ج:۱۵، ص:۵۵۴۔ مکتبہ دارالعلوم دیوبند۔

# نام بدلنے پر عقیقہ مکرر کرنا کیسا ہے؟

**سوال:** محترم مفتی صاحب! بعد سلام مسنون کے معلوم ہو کہ:

میں نے اپنے لڑکے کا نام دس سال پہلے محمد زاہد رکھ کر عقیقہ کر دیا تھا۔ اس وقت لڑکے کو نام محمد ساجد پسند ہے۔ گھر میں اور لوگوں کی بھی رائے یہی ہے کہ نام محمد ساجد رکھا جائے، تو کیا پھر سے عقیقہ محمد ساجد کے نام سے درست ہے؟ محمد ساجد کے نام سے عقد شادی ہونے کے بعد عقیقہ کروا دیا جائے تو کیا درست ہے؟

**الجواب: حامدًا ومصلیًا**

ایک مرتبہ جب عقیقہ کر دیا گیا تو سنیت ادا ہو گئی اب دوبارہ کرنے کی کوئی ضرورت نہیں بلکہ فضول ثابت ہوگا۔

فقط واللہ تعالیٰ اعلم بالصواب 14

حررہ العبد حبیب اللہ القاسمیؔ



## حبیب الامت، عارف باللہ حضرت مولانا

# مفتی حبیب اللہ صاحب قاسمی دامت برکاتہم

## کی تصنیفات وعلمی خدمات ایک نظر میں

حبیب الفتاویٰ اول
حبیب الفتاویٰ دوم
حبیب الفتاویٰ سوم
حبیب الفتاویٰ چہارم
حبیب الفتاویٰ پنجم
حبیب الفتاویٰ ششم
حبیب الفتاویٰ ہفتم
حبیب الفتاویٰ ہشتم
تحقیقات فقہیہ جلد اول
رسائل حبیب جلد اول
رسائل حبیب جلد دوم
صدائے بلبل (اشرف التقاریر) جلد اول
احب الکلام فی مسئلۃ السلام
مبادیات حدیث
نیل الفرقدین فی المصافحہ بالیدین
التوسل بسید الرسل
المساعی المشکورۃ فی الدعاء بعد المکتوبۃ
احکام یوم الشک
جذب القلوب

تحفۃ السالکین
نوٹ کی شرعی حیثیت
والدین کا پیغام زوجین کے نام
تصوف وصوفیاء اوران کا نظام تعلیم وتربیت
حضرات صوفیاء اوران کا نظام باطن
حبیب العلوم شرح سلم العلوم
حضرت حبیب الامت کی علمی، دینی خدمات کی
ایک جھلک
قدوۃ السالکین
درود وسلام کا مقبول وظیفہ
التوضیح الضروری شرح القدوری
خطبات حبیب
مقالات حبیب
برکات قرآن
علماء وقائدین کے لئے اعتدال کی ضرورت
مسلم معاشرہ کی تباہ کاریاں
جمع الفوائد شرح شرح عقائد
جہاں روشنی کی کمی ملی وہیں اک چراغ جلا دیا

